بوریا ممنونِ خوابِ راحتش | تاجِ کسریٰ زیرِ پائے امتش
در شبستانِ حرا خلوت گزید | قوم و آئینِ حکومت آفرید
ماند شبہا چشمِ او محرومِ نوم | تا بہ تختِ خسروی خوابیدہ قوم
وقتِ ہیجا تیغِ او آہن گداز | دیدۂ او اشک بار اندر نماز
در دعائے نصرت آمین تیغِ او | قاطعِ نسلِ سلاطیں تیغِ او
در نگاہِ او یکے بالا و پست | با غلامِ خویش بر یک خواں نشست
در مصافے پیشِ آن گردوں سریر | دخترِ سردارِ طے آمد اسیر
پائے در زنجیر و ہم بے پردہ بود | گردن از شرم و حیا خم کردہ بود
چوں نبی دخترِ او را بے پردہ دید | چادرِ خود پیشِ روئے او کشید
ما ازاں خاتونِ طے عریاں تریم | پیشِ اقوامِ جہاں بے پردہ ایم

ان اشعار کا رنگ تخیلی نہیں ہے بلکہ حقیقی واقعات کو موثر طریقہ پر بیان کیا گیا ہے، لیکن چونکہ خود واقعات غیر معمولی ہیں، اسلئے خود بخود ان اشعار میں مخفی جوش پیدا ہو گیا ہے، اس کے بعد ڈاکٹر صاحب ایک مدت تک خودی کے نشہ میں چور رہے، اس لئے انھوں نے اس موضوع پر کچھ نہیں لکھا، لیکن اخیر عمر بالخصوص زمانہ علالت میں جب اُن کے دل میں غیر معمولی سوز و گداز پیدا ہوا تو انھوں نے پھر نعتیہ شاعری کی طرف توجہ کی اور اس موضوع پر ارمغان حجاز میں نہایت پُر درد اور پُر تاثیر قطعات لکھے، جن کا ایک حصہ ہم سفر حج کے سلسلہ میں نقل کر چکے ہیں، بقیہ چند منتخب قطعات، جو اس خیالی سفر سے تعلق نہیں رکھتے، اس موقع پر بھی نقل کرتے ہیں

حکیماں را بہا کمتر نہادند | بناداں جلوۂ مستانہ دادند

چه خوش بختے، چه خرم روزگارے — در سلطان به درویشے کشایند

مسلمان آن فقیر کج کلاهے — رمید از سینهٔ او سوز آهے
دلش نالد! چرا نالد؟ نداند — نگاهے یا رسول الله نگاهے

تب و تاب دل از سوزِ غمِ تست — نوائے من ز تاثیر دمِ تست
بنالم زانکه اندر کشورِ هند — ندیدم بندهٔ کو محرمِ تست

شب هندی غلامان را سحر نیست — بایں خاک آفتابے را گذر نیست
بما کن گوشهٔ چشمے که در شرق — مسلمانے ز ما بیچاره تر نیست

نماند آن تاب و تب در خون نابش — نروید لاله از کشتِ خرابش
نیام او تهی چون کیسهٔ او — بطاق خانهٔ ویران کتابش

حق آن ده که مسکین و اسیر است — فقیر و غیرتِ او دیر میر است
بروے او درِ میخانه بستند — دریں کشور مسلمان تشنه میر است

مپرس از من که احوالش چسان است — زمینش بدگهر چون آسمان است
بآن مرغے که پروردی به انجیر — تلاش دانه در صحرا گران است

دگرگون کرد لادینی جهان را — ز آثار بدن گفتند جان را
از آن فقرے که با صدیق دادی — بشورے آور این آسوده جان را

شبے پیش خدا بگریستم زار — مسلمانان چرا زارند و خوارند
ندا آمد نمی دانی که این قوم — دلے دارند و محبوبے ندارند

مرا تنهائی و آه و فغان به — سوئے یثرب سفر بے کاروان به
کجا مکتب، کجا میخانهٔ شوق — تو خود فرما مرا این به که آن به

یہ اور اس قسم کے اور بہت سے قطعات سے ڈاکٹر صاحب اور دوسرے نعت گو شعراء کے کلام کا فرق معلوم ہو سکتا ہے، تمام نعت گو شعراء کا انداز بالکل عاشقانہ شاعری کا ہے یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا معشوق فرض کرتے ہیں، اور آپ کے سامنے زیادہ تر اپنا ذاتی دکھڑا روتے ہیں لیکن ڈاکٹر صاحب نے نعتیہ شاعری کو بالکل قومی شاعری بنا دیا ہے، اور موجودہ دور میں مسلمان جن مصیبتوں میں مبتلا ہیں، اُن کو ایک ایک کر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک میں پیش کیا ہے، مثلاً

ملوکیت سراپا شیشہ بازی است — ازو ایمن نہ رومی نے حجازی است
حضور تو غمِ یاراں بگویم — بامیدے کہ وقتِ دلنوازی است
ہنوز این چرخِ نیلی کج خرام است — ہنوز این کارواں دور از مقام است
زکارِ بے نظامِ او چہ گویم — تو مے دانی کہ ملت بے امام است

لوگ کہتے ہیں کہ خودی کا فلسفہ ڈاکٹر صاحب نے یورپ کے فلسفیوں سے سیکھا ہے لیکن ڈاکٹر صاحب کے نعتیہ اشعار سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ فلسفہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اخذ کیا ہے،

چو خود را در کنار خود کشیدم — بہ نور تو مقامِ خویش دیدم
دریں دیر از نوائے صبح گاہی — جہانِ عشق و مستی آفریدم

اثباتِ خودی کا سب سے زیادہ پُرجوش مقدمہ عشق ہے لیکن اس عشق کا ماخذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سینہ ہے،

جہان از عشق و عشق از سینۂ تست — سرورش از مے دیرینۂ تست
جز این چیزے نمیدانم ز جبریل — کہ او یک جوہر از آئینۂ تست

غرض ڈاکٹر صاحب کی شاعری کے عنوانات میں سب سے زیادہ پُرجوش، پُرشور اور پُردرد عنوان

اسی نعتیہ شاعری کا ہے، لیکن اس پر بہت کم لوگوں نے لکھا ہے، ہماری نظر سے صرف ایک مضمون سید وحید اللہ وحید کا گذرا ہے جو آثار اقبال میں درج ہے، لیکن وہ نہایت تشنہ و ناکمل ہے، بلکہ سچ پوچھئے تو نعتیہ شاعری ڈاکٹر صاحب کی پوری شاعری کا خلاصہ ہے، جس کی تشریح کے لئے ایک دفتر درکار ہے، اس لئے ہم بھی اس موضوع کو تشنہ و ناکمل چھوڑ کر صرف ایک عاشقانہ قطعہ پر اس عنوان کو ختم کرتے ہیں۔

دلے برکف نہادم دلبرے نیست — متاعے داشتم غارتگرے نیست
درونِ سینۂ من منزلے گیر — مسلمانے ز من تنہا ترے نیست

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ۔